# مشق بست و پنجم ۲۵

## دن اور رات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| آج کی رات | امشب | کل کی گذری ہوئی بات | دیشب |
| کل کا گذرا ہوا دن | دوش - دیروز | پرسوں کی گذری ہوئی رات | پریشب |
| پرسوں کا دن جو گذریگا | پری روز | کل کی رات جو آئے گی | شب فردا |
| اترسوں جو گذریگا | پری پریروز | پرسوں کی رات جو آئے گی | شب پس فردا |
| پرسوں جو آئیگا | پس فردا | آدھی رات | نیمہ شب |
| اترسوں جو آئیگا | پس پس فردا | دوپہر | نیمروز |

## مشقی الفاظ

ساعت دو ساعت (گھنٹے دو گھنٹے) فرسخ - کردہ (میل و کوس) غروب (دن ڈھلے) طلوع (سورج نکلے) فتیلہ (بتی) ز دن (بجھنا)

نوجوانو! آجکل صبح آٹھ بجے تک بستر پر پڑے رہنا معمولی بات ہے اپنے بزرگوں کو دیکھا ہے - صبح کاذب کے وقت اٹھے - غسل کیا (گھنٹے دو گھنٹے) خدا کی بندگی کی دن چڑھے سے پہلے دو تین کوس ہوا خوری کرکے واپس آئے گھر کی کاروبار کی دیکھ بھال کی - دس بجے تک کھانے سے فارغ ہوئے اور اپنے دھندے لگے - اب دن ڈھلنے والا ہے - چراغ میں بتی پڑی اور گھر میں قدم رکھا خدا کی بندگی کی کھانا کھایا گھر کے آدمیوں سے بات چیت میں مصروف ہوگئے اور سو گئے -

# مشق بست و ششم ۲۶

# اوقات اعداد

| اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|
| آج کی رات | امشب | پل | ثانیہ |
| آج کا دن | امروز | بارہ بجے | نیم روز |
| چاندرات کا دن | سلخ ماہ | ایک پہر یا ایک گھنٹہ | ساعت |
| مہینے کے پہلے دس دن | عشرۂ اول | منٹ | دقیقہ |
| مہینے کے دس سے بیس تک | عشرۂ دوم | سکنڈ | لمحہ |
| بیس سے آخر تک | عشرۂ سوم | تیسرا پہر | عصر |
| یہ برس | امسال | شام | شام۔ مغرب |
| پچھلا برس جو گذر گیا | پارسال | رات | شب۔ وقت عشا |
| پرسوں کا برس جو گذر گیا | پرارسال | آدھی رات | نیمہ شب |
| جو برس آئے گا | آیندہ سال | تہائی رات | ثلث شب |
| مہینے کا پہلا دن | غرۂ ماہ | پاؤ گھنٹہ | ثلث ساعت |
| پہلی کا چاند | ہلال | جگ | قرن |
| چودھویں کا چاند | بدر | ایک بجے | وقت ظہور |
| نقلی صبح | صبح کاذب | اصلی صبح | صبح صادق |

# اعداد

اردو اکائیاں ایک ۔ دو ۔ تین ۔ چار ۔ پانچ ۔ چھ ۔ سات ۔ آٹھ ۔ نو
اعداد طاق یک دو ۔ سہ ۔ چہار ۔ پنج ۔ شش ۔ ہفت ہشت ۔ نُہ
اردو دہائیاں دس ۔ بیس ۔ تیس ۔ چالیس ۔ پچاس ۔ ساٹھ ۔ ستر ۔ اسی ۔ نوّے
اعداد جفت دہ ۔ بست ۔ سی ۔ چہل ۔ پنجاہ ۔ شصت ۔ ہفتاد ۔ ہشتاد ۔ نود
اعداد صفتی یازدہم ۔ دوازدہم ۔ سیزدہم ۔ چہاردہم ۔ پانزدہم ۔ شانزدہم ۔ ہفدہم ۔ ہیجدہم ۔ نوزدہم

اعداد کسوری ½ دو یک ½ دہ یک ½ دو سہ یک ½ چہار و پنج یک ½ یک و چہار یک

**فائدہ** اعداد کسری وہ ہیں جو عدد کے حصے بتاتے ہیں۔ آدھے کے لئے نیم یا نصف تہائی کے لیے سہ یک اور چوتھائی کے لیے چہار دیک۔ پانچواں حصہ پنج یک جس چیز کی تہائی یا چوتھائی وغیرہ ہو وہ اس کے بعد لگا دو جیسے نیم من۔ سہ یک درم۔ چہار یک دینار

## مشتق الفاظ

قیلولہ۔ کھانا کھا کر دوپہر کو سونا۔ قیلولہ چار بجے سونا۔

**ترجمہ بناؤ** دیکھو صاحب یہ باتیں ہمکو پسند نہیں ۱۸۵۸ء کے خط کا جواب ۱۸۵۹ء میں بھیجتے ہو اور مزا یہ ہے کہ جب تم سے کہا جائے گا تو یہ کہوگے کہ مینے دوسرے ہی دن جواب لکھا ہے۔ لطف اس میں ہے کہ میں بھی سچا اور تم بھی سچے۔ بھائی کیا خیریت پوچھتے ہو؟ اگر میرے حالات آپ دیکھیں تو تعجب کریں گے۔ کہ یہ شخص جیتا کیونکر ہے صبح سے شام تک پلنگ پر پڑا رہتا ہوں اور پھر دم بدم پیشاب کو اٹھنا ایک ادنی مصیبت ہے۔ اب رجب کے مہینے سے ستر واں برس شروع ہوگا۔ سترا بہترا۔ بہرا بوڑھا اور اپاہج آدمی ہوں جو عنایت تم میرے حال پر فرماتے ہو۔ تمہاری خوبی ہے میں کسی لائق نہیں

## سوال

اٹھواں، نواں، بیسواں۔ ستر واں اردو اعداد صفتی ہیں۔ فارسی اعداد صفتی بنانے کا طریقہ کیا ہے (۲) تاکید کے لیے کون لفظ آتا ہے۔

## جواب

اعداد صفتی کے لیے م زیادہ کردیتے ہیں۔ ہفتم۔ دوازدہم ین نسبت کے لیے زیادہ کرتے ہیں۔ اولیں۔ دوبیں۔ چہنیں ششمیں (۲) تاکید کے لیے باید یا توانم آیا کرتا ہے۔

## مشق بست و ہفتم ۲۷

ستارے۔ بروج۔ اطراف

اردو سنیچر برہسپت منگل شکر بدھ سورج چاند
فارسی اطراف اردو اطراف
کیواں برجیس بہرام ناہید دبیر فلک مہر ماہ
پچھم پورب اتر دکھن جاڑا گرمی برسات
مغرب شرق جنوب شمال زمستان تابستان برشکال
بروج اردو میکھ برکھ متھن کرک سنگھ کنیا
" فارسی برہ گاؤ دو پیکر خرچنگ شیر خوشہ
" عربی حمل ثور جوزا سرطان اسد سنبلہ
" اردو تلا برچھک دھن مکر کمبھ مین
" فارسی ترازو کژدم کمان بزغالہ دلو ماہی
" عربی میزان عقرب قوس جدی دلو حوت

## ترجمہ

جہانگیر اپنی کتاب "تزک جہانگیری" میں لکھتا ہے کہ ۹۷۸ھ ہجری میں بدھ کے دن ماہ ربیع الاول کی سترھویں تاریخ سات گھڑی دن چڑھے تلا کے چوبیس درجے کے وقت خداوند عالم نے مجھکو گمنامی کے پردے سے پیدا کیا۔ جن دنوں میرے والد بزرگوار اولاد کے متلاشی تھے شیخ سلیم نام ایک فقیر مست جس نے عمر کے بہت سے رستے طے کئے تھے آگرے کے ضلعوں میں قصبہ سیکری کے نزدیک ایک پہاڑی پر پڑے ہوئے تھے میرے والد نے ایک دن ان سے پوچھا کہ میرے یہاں کتنی اولاد ہوگی فرمایا خدا تین بیٹے بخشے گا۔

## مشق بست وہشتم

## حروف فاعلیت

فعل امر آزار آشوب آفرین آمیز افگن

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسم فاعل سماعی | دل آزار | شہر آشوب | جہاں آفرین | مردم آمیز | شیر افگن |
| حرف فاعلیت | گار | گر | ور | مند | آور |
| اسم فاعل | خدمتگار | آہنگر | رنجور | خردمند | جنگ آور |
| حروف | گیں | ناک | بان | چی | باش |
| اسم فاعل | غمگیں | دردناک | شتربان | توپچی | قزلباش |
| حروف فاعلیت | کم | ہم | بے | تن | پر |
| اسم فاعل | کمزور | ہموطن | بےعقل | ہمتن | پر قضا |

## ہدایت

اسم اور حروف فاعلیت ملاکر اسم فاعل ترکیبی بناتے ہیں - ایک امر اور ایک اسم ملاکر اسم فاعل سماعی بناتے ہیں -

## ترجمہ میں اسم فاعل بناکر استعمال کرو

اُردو ترجمہ :- ایک دولتمند نے ایک قصبہ بسایا جس میں آٹھ محلے آباد کئے پہلے محلے میں سنار کمہار - کہار بسائے دوسرے میں موچی - باورچی اور گوالے رکھے تیسرے میں کنجڑے تیلی، تنبولی وغیرہ رہنے سہنے لگے - چوتھے میں جلاہے - ڈوم اور گویئے آباد ہوئے پانچویں میں راج گاڑیوں - ساہوکاری مقیم ہوئے - چھٹے میں ڈاکٹر - جراح - سوداگروں کے مکانات بنوائے - ساتویں میں لنگڑے لولے - اندھے - کوڑھی - اپاہج - آدمی سکونت پذیر ہوئے - آٹھویں میں ڈاکو - لیٹرے - چور - اٹھائی گیرے - خود بخود آبسے اور پورا شہر بس گیا -

## مشق بست و نہم ۲۹

### اسمائے ظرف

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| کلمات ظرف مکان | گاہ | کدہ | داں | خانہ | سرائے |
| اسمائے ظرف | بزمگاہ | غم کدہ | گلدان | فیلخانہ | ماتم سرائے |

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| حروف | یار | سار | ستان | آباد | زار |
| اسمائے ظرف | زنگبار | شاخسار | گلستان | حسن آباد | گلزار |
| حروف زمان | گاہ | ہنگام | گاہاں | ان | پگاہ |
| اسمائے ظرف زمان | سحرگاہ | ہنگام چاشت | سحرگاہان | بامدادان | پگاہ |

عبارت ذیل کی فارسی بناؤ جو اردو اسمائے ظرف ہیں انکی فارسی بتاؤ!

کشمیر جنت نظیر - جہاں باغ - باغیچے - پھلواری - بکثرت موجود ہیں - شاہی ٹکسال بھی موجود ہے - قدیمی دیو استھان - پاٹ شالے - دھرم سالے بکثرت نظر آتے ہیں بری ناگ تالاب کے ارد گرد شاہی عمارات بنی ہوئی ہیں یہ مقام سبزہ زار کا نیزہ ہے خوب دلکشا اور پر فضا ہے - نیز نخو کی فارسی زیارتگاہ ہے -

# مشق سی ام (۳۰)

## اسمائے معیت (یا) ردیف الاعداد

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اسم معیت | زنجیر | مہار | سلک | طاقہ | ساز |
| مثال | زنجیر فیل | مہار شتر | سلک جواہر | طاقہ اطلس | ساز جنگ |
| اسم معیت | دستہ | ضرب | جلد | فرد | نفر |
| مثال | دستہ تبر | ضرب تفنگ | جلد کتاب | فرد قالین | نفر مزدور |
| اسم معیت | منزل | مبلغ | موازی | قبضہ | جفت |
| مثال | منزل خیمہ | مبلغ روپیہ | موازی آنہ | قبضہ تلوار | جفت پاپوش |

(۱) مذکورہ بالا الفاظ اپنی نوع کے ساتھ لکھنے ضروری ہیں۔

(۲) لشکر گروہ - طائفہ بزم مردم یہ ایسے الفاظ ہیں جو اپنے ذاتی معنی میں مجموع کے معنی ظاہر کرتے ہیں ان کو اسم مجموع کہتے ہیں۔

(۳) شاہ خر - زبوچین لفظوں کے پہلے لگاتے ہیں اسمیں بڑائی کے معنی پیدا ہوتے ہیں

شاہراہ - خرمگس - دیو مردم اور ان کو اسم مکبّر کہتے ہیں۔

## مشق سی و یکم

## اسمِ صوت

| | | | | | |
|---|---|---|---|---|---|
| اردو اسم صوت | میاؤں میاؤں | چوں چوں | کائیں کائیں | ہنہنانا (گھوڑے کا) | ہنگنا (گدھے کا) |
| فارسی | موسو | جیک جیک | کاغ کاغ | شیہہ | ہنیق |
| اردو | پھنکارنا (سانپ کا) | دہاڑنا (شیر کا) | گھڑگھڑاہٹ چکی کی | آواز تیز | کڑکڑانا (درخت کا) |
| فارسی | فش فش | غریدن | غریو | فشافش | دگدگ |
| اردو | خرّانا (نیند کا) | جھنکار زیور کی | روں روں پپیہہ کی | صراحی کی آواز | بڑبڑانا آدمی کا |
| فارسی | غلطبیلہ | جلنگ | طنطنہ | قلقل | لند لند |
| اردو | موسلا دھار | آہٹ پاؤں کی | کواڑ کی آواز | قلم کی آواز | کھٹ کھٹ |
| فارسی | شپاشپ | شرشہ | صریر | صریر | طق طق |
| اردو | بھنبھناہٹ مکھی کی | چہکنا (بلبل کا) | کھڑکھڑ | کھلکھلا کر ہنسنا | سیٹی کی آواز |
| فارسی | طنین | جیک جیک | خرخشہ | قاہ قاہ | شپیل |

## ترجمہ

نقال ایک پرندے کا نام ہے جب یہ بولتا ہے تو سارے پرندے شرم کے مارے یا ڈر کے مارے چپ ہو جاتے ہیں یہ اور زور سے چہکتا ہے کبھی بلبل کی طرح اور کبھی کوئل کی طرح کبھی کوے کی کائیں کائیں کی نقل کرتا ہے کبھی چیل کی طرح چلاتا ہے لوگ اسے بڑے شوق سے پالتے ہیں۔ ذرا سیٹی دیتا ہے تو کتا سمجھتا ہے میرا آقا آگیا دم ہلاتا آجاتا ہے مرغی کے بچے کی طرح بولتا ہے وہ غریب پنکھ پھیلا کے دوڑتی ہے کہ بچہ کو کیا ہو گیا بلی کی میاؤں میاؤں گاڑی کی گڑگڑاہٹ سب کی نقل کر دیتا ہے۔

# ہائی ڈیپارٹمنٹ

## چند خاص خاص قاعدے

### صورت افعال

قاعدہ (۱) اکثر اہل زبان فعل ماضی مطلق کو بحالت شرط فعل مستقبل کے لیے استعمال کرتا ہے اگر امروز ہلال بہ نظر آمد فردا عید است (آمد یعنی خواہد آمد)

قاعدہ (۲) کہیں کہیں فعل ماضی مطلق کا صیغہ واحد غائب یعنی مصدر آجاتا ہے مثلاً گفت عالم بگوش جاں بشنو (گفت یعنی گفتن۔

قاعدہ (۳) فعل ماضی تمنائی اکثر ماضی استمراری کی جگہ بولا جاتا ہے۔ دیکھو اس مصرع میں آمدے یعنی می آمد ہے مصرعہ بیدار شیخ آمدے گاہ گاہ۔

قاعدہ (۴) فعل مضارع کا صیغہ بھی فعل حال کی جگہ بولا جاتا ہے۔ گویند کہ ہم دراں روز فتح یافت دگویند یعنی می گویند۔

قاعدہ (۵) فعل مضارع یعنی فعل مستقبل اکثر لکھا جاتا ہے اور بولا جاتا ہے شعر

اے زبردست زیر دست آزار گرم تا کے بماند ایں بازار

(بماند یعنی خواہد ماند)

قاعدہ (۶) اکثر گفتگو کے موقعہ پر فعل حال یعنی فعل مستقبل استعمال کیا جاتا ہے مثلاً حالا بندہ رخصت میشوم (میشوم یعنی خواہم شد۔

قاعدہ (۷) فعل حال ماضی کی صورت میں بھی آیا کرتا ہے مثلاً دیروز یہ بازار می گذشتم۔ دیدم احمد می آید (می آید یعنی آمد)

قاعدہ (۸) اکثر فعل نہی پر الف زیادہ کرکے دعا کے معنی میں استعمال کرتے ہیں۔ مخواہ سے مخواہاد۔ مریز۔ مریزاد مثلاً دستش مریزاد اسکو نظر نہ لگے۔

قاعدہ (۹) اکثر گفتگو میں کم اور کمتر بھی فعل نہی کے معنی دیتا ہے جیسے آغا برائے خدا

دروغ مگنز گو (یعنی مگو)

**قاعدہ** (۱۰) فعل امر اور فعل مضارع پر بجائے م کے ن بھی زیادہ کر کے فعل نہی کے معنی لیتے تھے۔ مثلاً بیش نیائی کہ راہ گل ہست (نیائی یعنی میائی)

## صورتِ اسماء

**قاعدہ** (۱۱) عام قاعدہ بتایا گیا ہے کہ فارسی میں سب سے پہلے فاعل آتا ہے فاعل کے بعد مفعول اور پھر متعلقات اور آخر میں فعل ہوتا ہے مبتدیوں کو اسی قاعدے پر عمل کرنا چاہیے۔ مگر اکثر بولنے اور بعض وقت لکھنے میں یہ ترتیب قائم نہیں رہتی مثلاً سفرنامہ میں ناصرالدین شاہ قاچار لکھتے ہیں۔ چند تا پلہ برآمدہ رفتیم بالا (ہم کئی سیڑھیاں چڑھ کر اوپر چلے گئے)

**قاعدہ** (۱۲) فارسی میں جاندار اسم کی جمع کا عام قاعدہ اسم پر (الف نون) زیادہ کرنا بتایا گیا ہے مگر بعض الفاظ اس قاعدے سے مستثنیٰ ہیں۔ مثلاً مرزا جعفر قراچہ داغی لکھتا ہے۔ زنہا و طفلہائے ایں خانہ در حیاط دائماً بے سرو پا می گردند (اس گھر کی عورتیں اور بچے صحن میں ہمیشہ ننگے سر اور ننگے پاؤں پھرتے ہیں)

**قاعدہ** (۱۳) بے جان اسم کی جمع عام طور سے اسم کے آخر ہا زیادہ کرنے سے بنائی جاتی ہے مگر بعض الفاظ میں (ان) زیادہ ملتا ہے مثلاً کلام سعدی شعر

برگ درختان سبز در نظر ہوشیار
ہر ورق دفتریست معرفت کردگار

ہرے بھرے پیڑوں کے پتے بینا کی آنکھوں میں خدا شناسی کی کتاب کے ورقے ہیں۔

**قاعدہ** (۱۴) بعض صورتوں میں جب اسم بے جان ہو اور جمع ہو تو فعل کو بھی جمع لا سکتے ہیں مثلاً عمارات کہنہ افتادند وجدید ساختہ شدند۔

**قاعدہ** (۱۵) فارسی میں صفت ہمیشہ پیچھے آتی ہے مگر بعض ترکیبیں اس سے مستثنیٰ ہیں مثلاً نیک مرد جان بداد۔ کبھی موصوف کو ترک کر دیتے ہیں جیسے بہ نہادی

ریا بانجام رسانید (۲) نیک ذات ہر دلعزیز میشود۔

## ہدایت

یہ مذکورہ بالا خاص قاعدے اہل زبان ہی استعمال کر سکتے ہیں۔ یہ طالبعلمان لیاقت بر عمل لا سکتے ہیں۔ طلبہ کو عام قاعدوں پر ترجمہ بنانا چاہیئے۔

# محاورات

| فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|---|---|
| ابرو بہم کشیدن | غصہ ہونا | ازجا برآمدن | بیخود ہونا | از کار رفتن | بیکار ہونا |
| آب شدن | شرمندہ ہونا | ازخود شدن | مست ہونا | ازہم ریختن | بکھرنا |
| آتش انگیختن | بیقرار ہونا | ازدست شدن | بے اختیار ہونا | اشک فروخوردن | ضبط کرنا |
| احرام بستن | نیت کرنا | ازدست دادن | ضائع کرنا | آفتاب لب بام | قریب المرگ |
| ازیاد درآمدن | عاجز ہونا | ازراہ بردن | فریب دینا | انگشت بدندان | حیران |
| انگشت برلب | خاموش | آہنگ رفتن | عیب نکالنا | باد پیمودن | بیہودہ کام کرنا |
| باشیدن | رہنا سہنا | بدست آوردن | حاصل کرنا | بر افتادن | دور ہونا |
| برآمدن | باہر آنا ترقی کرنا | برپا شدن | قائم ہونا | بربستن | فائدہ اٹھانا |
| برخوردن | فائدہ اٹھانا | بردار کشیدن | سولی چڑھانا | برسر آمدن | ختم ہونا |
| برزدن | ظاہر کرنا | برہم خوردن | بگڑ جانا | برہم زدن | پریشان کرنا |
| بر تیغ نوشتن | نیست ونابود کرنا | برہم زدن | تہ وبالا کرنا | بہم رسیدن | ملنا |
| پیوستہ و پاشیدن | سراسیمہ ہونا | پا در رکاب | سفر کو جانیوالا | دم زدن | باتیں کرنا |
| ازپا درآمدن | پاؤں کے بل گرنا | چشم برہم زدن | مرجانا | بسر درآمدن | سر کے بل گرنا |
| سرگرفتن | بچھڑنا | گرفتن | تیغ کرنا | چشم داشتن | امید رکھنا |
| آب برگشتہ بادان | عیب جوئی کرنا | براہ انداختن | ٹھکانے لگانا | سر دادن | چھوڑ دینا |

| فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|---|---|
| درماندن | عاجز ہونا | گوئے بردن | آگے بڑھنا | گوش داشتن | سننا |
| تیار کردن | ہل چلانا | حرف زدن | بات کرنا | بچنگ آوردن | حاصل کرنا |
| غم خوردن | فکر کرنا | پا برجا شدن | جما ثابت قدم ہونا | پا فرو کشیدن | ٹھہرنا |
| فراہم آوردن | جمع کرنا | گرد آمدن | جمع ہونا | مستغفار کردن | مقرر کرنا |
| پس گرفتن | واپس لینا | رخت بر در افگندن | سفر کرنا ۔ مرنا | پشت پا زدن | ٹھوکر مارنا |
| پشت دادن | بھاگنا | فرس افگندن | مغلوب کرنا | سر فرو بردن | شرمندہ ہونا |
| علم کشیدن | مشہور کرنا | شیر و شکر شدن | دوست ہونا ملنا | غاشیہ بردوش | فرمانبردار |
| سر نہادن | اطاعت کرنا | قلم شدن | کٹ جانا | فرو کش شدن | اترنا |
| غژیدن | چوتڑوں کے بل چلنا | سنگ راہ شدن | مانع ہونا | قلم کشیدن | کاٹنا |
| رنگ کردن | مکر کرنا | کش زدن | کھلنا ۔ لڑنا | شنقار شدن | مرگ شاہی |
| قالب تہی کردن | الگ ہونا | سیماب شدن | بیقرار ہونا | طرف گرفتن | حمایت کرنا |
| در بر کشیدن | گلے ملنا ہتھیار | پہلو زدن | برابری کرنا | سواد کردن | لکھنا |
| | لگانا کپڑے پہنانا | بے سپردن | سفر کرنا مٹانا | پہلو دادن | مدد کرنا |
| دلم دادن | فریب دینا | در گرفتن | اثر کرنا | سپر افگندن | عاجزی کرنا |
| گل شدن | ظاہر ہونا | دست از کار شدن | بیکار رہنا | دم درکشیدن | چپ رہنا |
| برخوردن | فائدہ اٹھانا | دو اسپہ تاختن | ڈبل مارچ | دل باختن | ہمت ہارنا |
| سر پا کردن | کھڑا کرنا | پا شدن | کھڑے ہونا | دم گرفتن | آرام لینا |
| نہضت کردن | کوچ کرنا | آگاہ شدن | خبردار ہونا | تر دامن کردن | پیٹنا |
| سکندری خوردن | ٹھوکر کھانا | سر دادن | چھوڑنا | ستوہ آمدن | عاجز ہونا |
| حرکت کردن | روانہ ہونا | بہبود پذیرفتن | اچھا ہونا | | |

# مشق سی و دوم

محاورات بااثر زبانی یاد کرکے ترجمہ میں استعمال کرنے ضروری ہیں جس سے ترجمہ بامحاورہ کہلائے۔

## اعضائے انسانی

| فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کاسہ سر | کھوپری | پاشنہ | ایڑی | لثہ | مسوڑا | سرین | چوتڑ |
| چشم خانہ | پپوٹا | شامہ | سونگھنے کی قوت | تارک | مانگ | عانہ | پیڑو |
| [illegible] | [illegible] | سامعہ | سننے کی قوت | پیہ شحم | چربی | ضرس | داڑھ |
| کام | تالو | جبین | ماتھا | بیغولہ ران | چڈا | تف۔ تف | تھوک |
| قفا | گدی | اشک | آنسو | کلف | مہاسہ | آرنج | کہنی |
| جثہ | کاٹھی | شقیقہ | کنپٹی | ذائقہ | چکھنے کی قوت | شش | پھیپھڑا |
| خنصر | چھنگلیا | زنخدان | ٹھوڑی | مرض | روگ | ساق | پنڈلی |
| [illegible] انگشت | انگوٹھا | محاسن ریش | داڑھی | مژہ | پلک | جسد | لوتھ |
| قبرغہ | پسلی | کتف | کندھا | [illegible] | پھیپھڑ | باصرہ | دیکھنے کی قوت |
| بن ران [illegible] | [illegible] | بنصر | چھنگلیا کی | پردہ بینی | نتھنوں کا پردہ | رگ | ناڑی |
| فخذ | ران | | ساتھ والی انگلی | [illegible] | بچہ دان | مردمک | پتلی |
| [illegible] | [illegible] | رودہ | انتڑی | زورہ | ریڑھ | منخر | نتھنا |
| بروت سبل | مونچھ | طحال سپرز | تلی | ماہیچہ بازو | بازو کی مچھلی | نرمۂ گوش | لو |
| [illegible] | [illegible] | عرق خوی | پسینہ | وسطی | بیچ والی انگلی | [illegible] غبغب | ٹھوڑی کا گڑھا |
| شکنبہ | اوجھڑی | زانو کعب | گھٹنا | پی عصب | پٹھا | مہرۂ گردن | منکا |

| فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انگشت | انگلی | سبابہ | انگشت شہادت | زہرہ | پتہ | بول شبانہ | پیشاب |
| کف | جھاگ | کنج دہن | باچھ | لعاب | رال | مچ ۔ ساعد | کلائی |
| پستان | چھاتی | شتالنگ | ٹخنہ | شکنج | چٹکی | لامسہ | چھونے کی قوت |
| لنگ | ٹانگ | پالو | ستہ | خال | تل | بجول | ٹخنہ |
| سنگدانہ | جانور کا پوٹہ | . | . | . | . | . | . |

## ترجمہ

خداوند عالم نے اپنی قدرت کاملہ سے انسان کو ایسے اعضا بخشے ہیں جو کاروبار زندگی و بندگی میں نہایت موزوں ہیں۔ آنکھ اور کان دیکھنے اور سننے کو بخشے ہیں۔ گر بدی کا دیکھنا اور برائی کا سننا منع ہے۔ سر اور دماغ اسکی قدرت کی نشانیاں ہیں مگر غرور کرنا اور بیکار رہنا ان دونوں کے روگ ہیں۔ ہاتھ اور پاؤں کس قدر مفید ہیں۔ مگر انکا کھول سے ستانا اور اسکی راہ میں نہ چلنا گنہگار رہنے کی علامت ہے۔ غرضیکہ جسم کے ہر ایک جوڑ بند کا ایک فرض ہے کہ اپنے فرض سے بیکار نہ رہے اور تن کا ہر ایک بال اور رونگٹا تک اسکی بندگی میں ہمہ تن مصروف رہے۔ غرضیکہ دیکھنے۔ سننے۔ چکھنے۔ چھونے کی ہر ایک قوت پوری دیانت کرے۔

## مشق سی و سوم (۳۳)

### قرابت داری

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رشتے والے | خویشاوند | منہ بولی بہن | خواہر خواندہ | سوتیلی ماں | مادر اندر | گیلڑ لڑکی | دختر اندر |
| گیلڑ لڑکا | پسر اندر | بیوی | اہلیہ زوجہ | چچا | عمو | پھوپھی | ہمشیرہ پدر |

| اُردو | فارسی | اُردو | فارسی | اُردو | فارسی | اُردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| دادا | جد | پردادا | فرجد | نانا | نیا | دادی | جدہ |
| پردادی | جدۂ پدر | بھتیجا | برادرزادہ | بھانجہ | ہمشیرزادہ | بھابھی | دختر خواہر |
| پوتا | نبیرہ | دوہتا | نوہ | ماموں | آقا دائی | خالو | خال |
| نانی | مادر مادر | ساس | خوشدامن خشو | سسرا | خسر | سمدھی | ہمسر |
| سالا | خسرپورا | سالی | دختر خسر | بہنوئی | یزنہ | ساڑھو | ہمزلف |
| دولہن | عروس | دولھا | نوشاہ | سوت | انباغ | جیٹھ | برادر کلاں شوہر |
| سسرال | خانۂ خسر | ننیال | خانۂ پدر | دایہ | انکہ مرضعہ | دودھ شریک بھائی | برادر رضاعی |
| معشوقہ | سوگگی | چچی | عمہ | نواسا | نبیرہ | رانڈ | بیوہ |
| لونڈی بچہ | پرستار زادہ | شاگرد | مرشد | چڑیل | غول | ڈاین | جگرخوار |

## ترجمہ

مہمان نواز لوگ مسافروں کو بڑے چاؤ سے امداد دیتے ہیں ہمارے بھارت میں لکھا ہے کہ اگر تم گھریلو آدمی ہو تو بیمار کو بچھونا آرام کے لیئے دو پڑوسیوں کے کام نکالو تھکے ماندے کو بیٹھنے کی جگہ دو۔ بھوکے کو کھانا دو۔ اور پیاسے کو پانی پلاؤ ترک اور عرب جو تند خوئی میں مشہور ہیں نہایت ہی مہمان نواز ہوتے ہیں قبیلے کے سردار کے یہاں بلندی پر آگ روشن ہوتی ہے تاکہ اس روشنی کی مدد سے بھوکا پیاسا مسافر آنکلے تو بھوکا نہ جائے۔ ان کا قاتل ان کے گھر میں پناہ لے کر نڈر ہو سکتا ہے بھائی بہن سالے بہنوئی وغیرہ کے ساتھ عالم بخشش کی جاتی ہے اور بڑے میل جول سے زندگی بسر کرتے ہیں۔

# مشق سی و چہارم ۳۴

## خورد و نوش

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
| --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- | --- |
| پھلکا | نان تنک | چپڑی روٹی | نان چرب | سوکھی روٹی | خشک نانہ | ٹکیا | گردہ |
| پراٹھا | تفتان | پوری | چربک | باسی روٹی | نان شبینہ | ڈبل روٹی | کماج |
| بسکٹ | قاق | سویاں | ماہیچہ | کھیر | شیر برنج | خشکہ | پلو |
| انڈوں کا سالن | خاگینہ | چوری | چنگال | سالن | نانخورش | خشکی | پرسم |
| دودھ | شیر لبن | رائتہ | نمکینہ | گڑ | قند سیاہ | کھانڈ | قند |
| مٹھائی | شیرینی | جلیبی | زلیبا | دہی | جغرات ماست | چھلچ | دوغ |
| ملائی | سرشیر قیماق | مکھن | مسکہ | چٹنی | چنگک قاتق | ریوڑی | فلانیہ |
| سوڈا واٹر | آبجوش | بوتل | بطری | پیالی | فنجان | چمچہ | قاشق |
| کیک | کاک شیرین | زبرڑی | سرشیر | انڈا | تخم مرغ | کواب | کباب |

### ترجمہ

غذا ہر ایک کے لئے ضروری ہے سادہ اور معمولی غذا اگر صاف اور موسم کی حالت کے موجب ہو تو نہایت مفید ہے بعض لوگوں کا خیال ہے کہ نفیس اور مرغن چیزیں اور دیر ہضم اشیا زیادہ طاقت پیدا کرتی ہیں۔ معدہ مقوی ہوتا ہے۔ مثلاً گوشت۔ کواب۔ بڑی کھیر۔ کیک۔ انڈا مگر یہ خیال غلط ہے۔ ثقیل اور دیر ہضم چیزیں صحت انسانی کے لیے مضر ہیں عام نہ مبتدارنہ خوراک تمام صحت انسانی کو لیے زیادہ مفید ہے بہ نسبت خاص خوراک کے جن کو عام استعمال کریں دودھ اور گھی ایک قسم کی دوا ہیں جنکو سادہ غذا میں داخل کرنا چاہیے

# مشق سی و پنجم ۳۵ (۳۵)

# غلہ جات اور درخت

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| موٹھ | ماشس | اڑد | ماش | مونگ | بنوماش | کمی | زرت کلاں |
| تارا میرا | ترہک | السی | بزرکتاں | کنکنی | ارزل | تل | سمسم۔ کنجد |
| کٹکی | خال زنگی | باجرا | جاورس | جوار | زرت | چینا | ارزن |
| جو | جو شعیر | ارہر | شاغل | دہان | شنتوک | کپاس | پنبہ دانہ |
| مسور | عدس | مٹر | منگ | چنا | نخود | آک | شیرک |
| رائی | خردل | چاول | برنج | بنولا | پنبہ دانہ | تھوہر | زقوم |
| چندن | صندل | لٹھر | کتاں | سرس | سلطان الاشجار | ارنڈ | بید انجیر |
| سن | کتاں | ڈھاک | پلاس | چنار | دلب | شیشم | ششیم |
| پیپل | درخت لرزاں | جال پیلو | اراک | نیم | نیب | چیڑہ | صنوبر |
| کیکر | مغیلاں | بکاین | آزاد | بانس | نے | کھجور | خرما |
| جھاؤ | گز | دیار | دیو دار | تاڑ | تال | بیری | درخت کنار |

مشقی الفاظ۔ سہارا، مدد، گاڑی، گردوں یا کالسکہ، ڈاکٹر، طبیب، گلاس، کاسہ، انگلینڈ، انگلستان، مچھلیاں۔ ماہیاں۔

ترجمہ دولتمند پانچ سات آدمیوں کے سہارے گاڑی سے اتر کر ایک مکان میں داخل ہوا وہاں دیکھا کہ ڈاکٹر ایک ایک سے کہتا ہے کہ جب تک تم اور دو تین ٹکڑے مونگ کی دال کے ساتھ نہ کھاؤ گے تمہارا اچھا نہیں جانیگا اسیطرح دوسرے سے کہتا ہے کہ بعد شوربے کا گلاس سارا پی جاؤ خاص تمہارے واسطے انگلینڈ سے منگوایا ہے کبھی تو لڑکے کی طرف مخاطب ہوکر کہتا ہے کہ اگر تم چاہتے ہو کہ تمہارا لڑکا اچھا ہوجاوے تو اسکو خوب مچھلیاں کھلاؤ۔ دولتمند یہ سنکر بہت خوش ہوا۔ کیونکہ وہ پیٹو تھا اس واسطے ڈاکٹر کو پسند کیا۔

# مشق سی و ششم (۳۶)
## نباتات و میوہ جات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| میتھی | شنبلید | چھوہارا | رطب خشک | کیلا | موز | بیر | کنار |
| پودینہ | نعناع | گڑہل | جاسول | تنہ | تنہ | بادام | لوز |
| خربوزہ | خربزہ | پنڈ کھجور | خرمائے تر | بیج | تخم ۔ دانہ | انگور | زر ۔ عنب |
| اونٹ کٹارا | اشتر خار | مہندی | حنا | گٹھلی | دانہ استخوان | ککڑی | خیار |
| کھٹا | ترنج | پالک | اسفاناخ | جڑ | بیخ اصل | چوکا | ترشہ |
| لسلسا | پستال | بتھوا | سرمق | کمبا | بادرنگ | گوکھرو | خار خسک |
| ہٹنا | شلغم کلاں | کچرا | سفچہ | چولائی | بقلہ یمانیہ | نیبو | لیمو ترنج |
| پھننگ | سرشاخ | تومڑی | کدوئے تلخ | تربوز | ہندوانہ | کھوپرا | جوز نارجیل |
| جامن | جامون | آڑو | شفتالو | گلگل | گلگل | کنیر | خرزہرہ |
| کٹھل | کنتاہل | آلوچہ | آلوچہ | نارنگی | نارنج | کھوپرا | جوز نارجیل |
| بکل | پوست | پودا | نہال | اخروٹ | جوز | انگور کی بیل | تاک |

## ترجمہ

کھجور کی ٹہنیاں سرے پر لگتی ہیں۔ اس کے پتے ٹہنی کے نیچے سے سرے تک نکلتے ہیں اسکا تنہ برابر نہیں ہوتا اس کا میوہ انگور کے گچھے جیسا ہوتا ہے اسکو ہندوستانی کھجور کہتے ہیں۔ انگور کا گچھا چھوٹا ہوتا ہے اور یہ بڑا۔ کہتے ہیں کہ پہلو میں کھجور کی دو باتیں انسانوں سے ملتی ہیں۔ ایک یہ کہ جس طرح جاندار کا سر کاٹ لیا جائے اور وہ نہ اسی طرح یہ بھی سوکھ جاتا ہے دوسرے یہ کہ جس طرح جاندار کے یہاں بغیر نر کے بچہ پیدا نہیں ہوتا اسی طرح کھجور کے درخت سے بھی نر کھجور کی ٹہنی لاکر اگر پیوند نہ کریں تو پھل

نہیں دیتا سارے نباتات میں اس کا مرتبہ اعلیٰ ہے جس طرح جمادات میں مونگا

# مشقِ سی و ہفتم (۲۷)

## مناسباتِ مطربی

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ناچ گانا | رقص و سرود | گیت | نغمہ | ڈھول | کوس و طبلہ | نقارچی | نقیرہ زن |
| تسمہ چمڑے کا | دوال | ڈھولنا | دمامہ | ستار | ستار | سارنگی | بربط |
| بین بجانیکا آلہ | مضراب | بین | چنگ | باجا | ساز | تری | شہنائی |
| سنکھ | ناقوس | ارگن | ارغنوں | گھنگرو | زنگولہ | گھنٹہ قافلہ کا | جرس |
| جھانجھ | جلاجل | الاپ | ترانہ | تالی | خمک | تال | خمک |
| اونچا سُر | بم | نیچا سر | زیر | گانیکی چیکلی | فرنگ | دوتارہ | کنگری |
| مرلی | نے | بنسری | نفیری | نرسنگا | ناقوس | کھڑپو | صدیر |
| مچنگ | ملبیان | ڈفلی | زنگ | تالی | دستک | کپنچی | روسی |
| رنڈی | کسی | جھنکار | جلنگ | رودان | سنطنہ | گراموفون | سازنگی |

ترجمہ :- ققنس (۲) موسیقار (۳) آتش زن یہ ایک پرندہ ہے جسکے نام سے علم موسیقی نکلا ہے - کہتے ہیں کہ اسکی عمر ہزار برس کی ہوتی ہے اسکی مادہ نہیں ہوتی - اسکی پیدائش اس طریقہ پر ہے کہ جب وہ اپنی کامل عمر ہزار برس کو پہنچ جاتا ہے تو لکڑیاں جمع کرکے اسکے اندر بیٹھتا ہے اور اسکی چونچ میں جو بہت سی سوراخ ہیں اُنسے آواز نکالنا شروع کرتا ہے ہر ایک سوراخ سے ایک ایک راگ نکلتا ہے چنانچہ "دیپک راگ" جب نکلتا ہے تو ان تنکوں میں آگ لگ جاتی ہے اور وہ جانور جل کر خاک ہو جاتا ہے - پھر جب قدرت الٰہی سے مینہ برستا ہے تو اس خاک میں سے ایک انڈا پیدا ہو جاتا ہے اس میں سے دیسا

جانور پیدا ہوتا ہے اس کو فارسی والے آتش زن اور یونانی ققنس کہتے ہیں

## مشق سی و ہشتم (۳۸)

## اجرام فلکی وجمادات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پرواہوا | صبا | پچھواہوا | بادمغرب | اوس | شبنم | اولا | ژالۂ تگرگ |
| کہر | میغ | پالا | یخ | کڑک | رعد | چمک | برق |
| دھنک | قوس وقزح | چاند گرہن | خسوف | سورج گرہن | کسوف | بھونچال | زلزلہ |
| ریت | ریگ | ڈھیلا | کلوخ | کنکر | سنگریزہ | بھبکری | خارت |
| ٹیلہ | خرپشتہ | پہاڑی | کوہچہ | چٹان | خرسنگ | گھاٹی | شعب |
| کھائی | خندق | ٹاپو | بیرہ بیلہ | جوار بھاٹا | مدجزر | آندھی | عرعر |
| لو | سموم | بجلی جو زمین پر گرے | صاعقہ | کنڈل | ہالہ | چوٹی | قلہ کوہ |
| تلہٹی | دامن کوہ | کھڈ | غار مغاک | جھرنا | آبشار | بھنور | گرداب |
| جھاگ | کف جوش | بلبلہ | حباب | بگولہ | گردباد | پانی کی تہ | پایاب |

**ترجمہ**:- خون سیاوش۔ کیکاؤس کے بیٹے کا نام سیاوش تھا جس پر اسکی سوتیلی ماں سودابہ عاشق ہو گئی تھی۔ مگر وہ نیک اور پارسا تھا اس خطرے سے بچنے کے لیے وہ دائرۂ حکومت سے دور رہا کرتا تھا مگر باپ نے اس پر اعتماد نہ کیا وہ خوف زدہ ہو کر افراسیاب کے پاس چلا گیا اس نے اپنی لڑکی کی اس سے شادی کر دی جس سے کیخسرو پیدا ہوا جب افراسیاب کو یہ خبر ہوئی تو اس نے سیاوش کو بیگناہ قتل کر دیا اس کے قتل کے وقت آسمان سے خون برسا بجلی چمکی گویا کہ یہ علامت تھی کہ وہ بیگناہ

مارا گیا ہے اس کا خون رنگ لائے گا۔ آخر کیخسرو نے اسی طرح افراسیاب کو قتل کیا

**سوال ۹۔** ہالہ شہاب ثاقب۔ شفق اور کلف کسکو کہتے ہیں؟

**جواب:۔** چاند کے گنڈل کو ہالہ کہتے ہیں (۲) آگ کا چمکتا ہوا شعلہ۔ وہ تارے جو شیطانوں پر پھینکے جائیں۔

(۳) شفق آسمان کی وہ سرخی جو صبح شام نمودار ہوتی ہے۔

(۴) کلف وہ داغ جو منہ پر پڑجاتے ہیں جس کو چھائیاں کہتے ہیں ۔جو داغ چاند میں ہے اسکو بھی کلف کہتے ہیں

# مشق سی ونہم (۳۹)

## بیماریاں

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| موت | مرگ اجل | مری | مرگامرگ | آنکھ دکھنا | آشوب چشم | موتیا بند | نزول الماء |
| دھند | غبار چشم | پھولا | گل چشم | | ورم ماشرا | ہکلانا | گنگ لال |
| دمہ | ضیق النفس | نمونیہ | ذات الجنب | درد سینہ | ذات الصدر | دھڑکن | اختلاج القلب |
| خون تھوکنا | قی الدم | دست | اسہال | پھوڑا | دنبل | بواسیر کا مسّا | ثؤلول |
| جلندھر | استسقا | اپھارا | نفخ شکم | مروڑ | پیچش | ہچکی | فواق |
| نکسیر | رعاف | زکام | نزلہ ریزش | پربال | سبل | بھینگا | احول کاژ |
| کانا | یک چشم | اندھا | کور نابینا | رتوندا | شبکوری | کنٹھ مالا | خنازیر |
| درد کان | درد گوش | کان کا بہنا | ریم گوش | بہرا | کر ناشنوا | بہرا | آگندہ گوش |
| درد سر | صداع | آدھا سیسی | شقیقہ | سر چکرانا | دوران سر | پاگل ہونا | مالیخولیا |
| پاگل | دیوانہ | مرگی | صرع | کپکپی | رعشہ | ادھرنگ | فالج |
| | فاتر العقل | | | | | | |

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| اپھرالی | ثعلب | پلیگ | طاعون | گلٹی | گرہ گوشت | رینگن | عرق النساء |
| کوڑھ | برص | دھات بہنا | جریان | پیشاب کی زیادتی | ادرار بول | پیشاب کا قطرہ قطرہ آنا | تقطیر البول |
| پیشاب بند ہونا | حبس بول | پتھری | سنگ مثانہ | کبڑا | گوژ پشت | ناسور | ریش رواں |
| گھمنڈ۔ خشکی | خشک ریشہ | نہارو | رشتہ | گنجا | کچل | کھجلی | خارش |
| | سبوسہ | رت جگا | سہر | چیچک ماتا | جدری یا جل آب | بخار | تپ ۔ حمی |
| باری کا بخار | تپ نوبہ | اینٹھن | تشنج | زہر کھایا ہوا | مسموم | ہڈی ٹوٹنا | کسر استخوان |
| بوائی | شقاق پا | پھپولا | آبلہ | کھانسی | سرفہ | جمائی | خمیازہ |
| پیلیا | یرقان | اباسی | فاژہ | چندھا | اخفش | بھینگا | احول |

## ترجمہ

جن لوگوں نے بچپن میں ورزش کی ہے۔ ان کو یہ بڑھاپے میں عصائے پیری کا کام دیتی ہے۔ وہ ہمیشہ چلتے پھرتے اور مضبوط رہتے ہیں اندھے اور کبڑے کم ہوتے ہیں حکیم کی ضرورت کم پڑتی ہے۔ ان کی آواز میں وہی کراراپن قائم رہتا ہے۔ کاہلی کسرتی کے پاس نہیں آتی۔ وہ دنیا کے کاموں سے فراغت پاکر خدا کی بندگی بھی اچھی طرح کرسکتا ہے۔ بلغم جل جاتا ہے۔ پسینہ بہت آتا ہے اسکے ساتھ جسم کی میل کچیل نکل جاتی ہے۔ بدن ہلکا پھلکا۔ پھرتیلا اور صاف ہو جاتا ہے۔ مفصلہ ذیل بیماریوں کی ف[illegible] [illegible] نہارو۔ پھوڑا۔ دھڑکن، اپھارا۔ کنٹھ مالا۔ رتوندا۔ پتھری۔ ہیضہ

## مشق جسمانی

## مصلح اور ادویات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ادرک | زنجبیل تر | اجواین | بزر البنج | خربسلی جویت | نانخواہ | بہیڑہ | بلیلہ |
| ہڑ | ہلیلہ | آنولہ | آملہ | جوتری | بسباسہ | جائفل | جوز بوا |
| لونگ | قرنفل | ہینگ | انگوزہ | سونف | بادیان | پیپلا مول | بیخ فلفل |
| پیپلی | فلفل دراز | کالی مرچ | فلفل سیاہ | ہلدی | فلفل | ہلدی | چوب زرد |
| الائچی | قاقلہ | دارچینی | قرفہ | سونٹھ | زنجبیل | اکرکرا | عاقرقرحا |
| املتاس | خیار شنبر | املی | تمر ہندی | دھتورا | جوز ماثل | دھنیا | کشنیز |
| کٹکی | خانگی | ریٹھہ | فندق ہندی | چھالیہ | فوفل | سہاگہ | تنکار |
| شہد | انگبین | کوڑی | خرمہرہ | گیرو | گل سرخ | کالی زیری | شاہ زیرا |
| زیرہ | کمون | جمال گوٹہ | حب الملوک | چاکسو | خشخام | میس | تاک زرد |
| پھٹکری | شب یمانی | پاپڑا | شاہترہ | بالچھڑ | سنبل الطیب | ایلوا | صبر |
| اندرجو | لسان العصافیر | گوگل | مقل ازرق | ملہٹی | اصل السوس | منقی | مویز |
| نوسادر | نوشادر | کیسر | زعفران | جلاپا | حبلملوک | بادیڑنا | سنج کابلی |
| نسوت | تربد | رسوت | حضض | بنسلوچن | طباشیر | گندھک | گوگرد |
| کتھا | کات | عناب | سنجد | الوبخارا | آلوبخارا | گلقند | گل شکر |

## ترجمہ

مومیائی جو بنائی جاتی ہے اسکا طریقہ یہ ہے کہ ایک لال منہ اور لال بالوں والا بچہ لے کر پالتے ہیں جب اسکی عمر قریبًا تیس برس کو پہنچ جاتی ہے تو پتھر کا ایک بڑا مٹکا تیار کرکے اس میں شہد اور دوائیں بھر دیتے ہیں اور اس جوان آدمی کو اسمیں کھڑا کرکے بند کر دیتے ہیں اور تاریخ لکھ دیتے ہیں ۱۲۰ برس کے بعد اس کی مومیائی بنجاتی ہے۔

فریدون نے ایک ہرن کے تیر مارا اسکی ٹانگ ٹوٹ گئی اور بھاگ گیا ایک چشمہ پر جاکر پانی پیا اور ٹانگ اچھی ہوگئی اس وقت سے معدنی مومیائی کا پتہ چلا بعض کہتے ہیں

کہ فارس کے نزدیک ایک چشمہ ہے اسپر چکنائی سی آجاتی ہے جسکو مومیائی کہتے ہیں

# مشق چہل و یکم (۴۱)

## رنگ اور پھول

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| رنگ | فام رنگ | گہرا رنگ | رنگ شوخ | چتکبرا | ابلق | دھاریدار | مخطط |
| بیگنی | بادنجانی | کیری | زعفرانی | کسومی | عصفری | بھورا | نیلگوں |
| نیلا | لاجوردی | ہرا | سبز | گلاب | گل سرخ | پھلواری | باغیچہ |
| چنپا | فاغہ | چنبیلی | یاسمیں | سورج مکھی | گل آفتاب | عشق پیچہ | لبلاب |
| گیندا | صد برگ | کیوڑہ | کاوی | ٹیسو | گل پلاس | کینگی | بستان افروز |
| کینر | خرزہرہ | گل عباسی | گل عباسی | نرگس | نرگس | سوسن | سوسن |
| سیوتی | نسترن | کنول کا پھول | گل نیلوفر | ریحان | گل داؤدی | گل داودی | گل داودی |
| سرمئی | سرمئی | ارغوانی | ارغوانی | شنگرفی | شنگرفی | گلابی | وردی |
| جامنی | جامونی | نارنجی | نارنجی | عنابی | عنابی | لاجوردی | لاجوردی |
| نگم | چردہ | پیلا | زرد صفر | کالا | سیاہ اسود | نیدیلا | افشاں |

ترجمہ - فرہاد جس کا لقب کوہکن ہے شیریں کا عاشق تھا - اس سے وعدہ کیا تھا کہ اگر تو پہاڑ کاٹ کر شہر میں چشمہ جاری کر دیگا تو شیریں تجکو مل جائے گی اسنے منظور کر لیا اور کوہ عشق قطع کرنا شروع کیا - جب سر سبز ہو گیا اور وہ وقت قریب آیا تو شاہ نے مکاری سے کوہ بیستون پر فرہاد کو شیریں کے مرنے کی خبر سنائی وہ کلہاڑا اپنے سر پر مارکر مر رہا تیشے کا دستہ انار کی لکڑی کا تھا خدا کی قدرت سے وہ لکڑی سبز ہو گئی اور انار کا درخت بن گیا - چنانچہ وہ درخت وہاں ہے اس کا پھل توڑیں تو اندر سے جلے ہوئے

دانے نکلتے ہیں اسکو انار فسرہ کہتے ہیں۔

## مشقِ چہل و دوم (۴۲)

## معدنیات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| شیشہ | آبگینہ | سیسا | اسرب | سونا | زر۔ طلا | چاندی | نقرہ سیم |
| لوہا | آہن حدید | جست | روح طوطیا | قلعی | رصاص | پیتل | برنج |
| تانبا | مس | پارہ | سیماب | ابرق | طلق | سنکھیا | سم الفار |
| گندھک | کبریت | ہڑتال | زرنیخ | سونا مکھی | ترقیشا ذہبی | روپا مکھی | ترقیشا فضی |
| کانسی | روئے | ٹین | جلبی | شنگرف | شنجرف | گلاس | آبگینہ |
| مونگا | بسد مرجان | ہیرا | الماس | نیلم | نیلم | موتی | دُر<br>لولو |

## ترجمہ

تانبے کی رنگت میں سرخی کی دمک ہوتی ہے بہت بھاری بھی نہیں ہوتا پھر بھی پانی سے نو گنا وزنی ہوتا ہے کوٹنے سے باریک پترا اور کھینچنے سے باریک تار بن جاتا ہے گرم تو جھٹ پٹ ہو جاتا ہے البتہ اس کے پگھلانے کے لئے تیز آنچ چاہیے مگر بہت جلانے سے مٹی سا ہو جاتا ہے۔ ترشی اور نمک کے لگنے سے اس کا زنگار بنتا ہے جو آدمی کے لئے سخت مضر ہے تانبا سستا ہے اس لئے اس کے باسن کثرت سے بنائے جاتے ہیں۔ جن پر رانگ کی قلعی کر لیتے ہیں اگر قلعی نہ کریں تو کھانا زنگاری ہو جائے۔ اور کھانے کے قابل نہ رہے۔ تانبے کے پیسے اور پائیاں بنتی ہیں۔

---

# مشق چہل و سوم

## کھیل اور ورزش!!

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| کھیل | بازیچہ | کھیل کود | لہو و لعب | جمناسٹک | زیمناسٹک | کھلونا | لعبت |
| چوسر | نرد بازی | چوسر کی گوٹ | نرد | جوا | قمار | آنکھ مچولی | [illegible] |
| چیل جھپٹا | خرسک | پھرکی | بادفر | انٹا | گلولہ بازی | مور چال | [illegible] |
| مگدر ہلانا | میل گردانی | تیرنا | شناوری | ڈنڈ پیلنا | شنو بازی | چاند ماری | نشانہ بازی |
| نیزہ بازی | نیزہ بازی | گھوڑ دوڑ | اسپ دوانی | گڑیا | لعبت | کلا بازی | معلق زدن |
| لٹو پھرانا | چرغوک زدن | ہنڈولا | گہوارہ | پتنگ، جھولا | گاز بازی | کنکوا پتنگ | کاغذ باد |
| گلی ڈنڈا | چالیک | اکھاڑا | مصرع زورخانہ | فٹ بال | توپہ بازی | کرکٹ | گوی چوگان |
| گنجفہ | گنجفہ | شطرنج | شطرنج | گیند | گوئے | بلا گیند | [illegible] - توپ |

### ترجمہ

مشقی الفاظ - چالاک - زرنگ - ہشیار - زبون - بخنت - بیفکر - ایک نہ ایک وقت کھیل بھی ضروری ہے اس سے جی خوش ہوتا ہے۔ ہاتھ پاؤں کھلتے ہیں۔ بدن میں چستی آتی ہے دیکھنا لڑکے مدرسے سے پڑھ کر نکلے ہیں۔ میدان میں کھیل رہے ہیں کیا خوش ہیں کیسے بخت اور بے فکر ہیں۔ ان کے چہرے کیا تازہ ہیں۔ ماں باپ کے پیارے ہیں گھر کے لاڈلے ہیں۔ اچھلتے ہیں کودتے ہیں۔ دوڑتے ہیں۔ گیند بلا کھیلتے ہیں۔ اسے دیکھو زمین پر پاؤں نہیں ٹکاتا۔ وہ بڑا چالاک ہے۔ یہ تو ہشیار ہے۔ وہ تو بے دوڑ نہیں سکتا پھر بھی دوڑتا پھرتا ہے۔ ایلو گر پڑا۔ کیا ہوا۔ پھر اٹھ کر دوڑنے لگا۔ لڑکپن عجیب نعمت ہے اچھا میاں کھیلو کودو، اچھلو، دوڑو مگر سارے دن کھیل ہی کے دھیان میں نہ رہو جو لڑکے دن بھر کھیل

کے دھیان میں رہتے ہیں جب استاد کے سامنے سبق سناتے ہیں تو منہ دیکھتے رہجاتے ہیں استاد خفا ہوتا ہے ماں باپ پیار نہیں کرتے۔ علم بڑی دولت ہے اس سے بے نصیب رہتے ہیں۔

## مشق چہل و چہارم ٤٤

### نشے کی چیزیں

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| افیم | افیون | گانجا | بنگ دشتی | بھنگ | ورق الخیال | چرس | چرس |
| نسوار | نشوق | ہلاس | عطوس | چونہ | گج آہک | پان | برگ تنبول |
| کتھا | کات | سگار | سیغار | چرٹ | سیگار | حقہ | قلیان |
| پینے کا تمباکو | تنباکو تتن | کھانیکا تمباکو | نذده | چلم | سر قلیان | حقہ کی تھالی | طاس قلیان |
| پیچوان | قلیان پیچ | پوست | کوکنار | شراب | مے | تاڑی | تاری |
| چاولونکی شراب | فقاع | شراب پلانیوالا | ساقی | شراب پلانے والی | ساقن | شامپین | شراب انگوری |

### ترجمہ

آدمی اپنا وقت کاٹنے کے لئے حقہ پیتے ہیں۔ ہلاس سونگھتے ہیں افیم کھاتے ہیں شراب نوش کرتے ہیں۔ سگرٹوں اور سگاروں کا اسقدر رواج ہے جسکی انتہا نہیں۔ پان کی بیڑیاں بنانے کے بہت کارخانے بن گئے ہیں۔ اگرچہ بعض قسم کے سگرٹ پینے دل اور پھیپھڑے اور جگر کو سخت مضر ہیں۔ مگر نوعمر لڑکے ان کو برابر استعمال کرتے ہیں پان کا استعمال خاطر تواضع کے لئے شریفانہ کفایت شعاری ہے مگر صرف ممالک مغربی شمالی میں اس کا زیادہ رواج تھا۔ اب تو لاہور میں ہر دروازے کے سرے پر ایک نہ ایک تنبولی کی دکان موجود ہے اور شوقینوں کی بھی کثرت ہے شمالی۔ شمالی ہند میں تو بکریوں کی طرح چرتے ہیں۔ خواہ دانت خراب ہو جائیں یا مسوڑے گل جائیں عورتوں کا

پاندان ٹٹ پونجیے بنئے کی دوکان ہے اگر کسی گھر میں چار عویل ہیں تو گھر کی کمائی
اور پانوں کے سر لگائی

# مشق چہل و پنجم ۴۵

## سامان سواری و زین و اسپ

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ساز | ستام ساز | لگام | لجام | چابک | تازیانہ | کاٹھی | زین سرج |
| جھول | جل | خرجی | خرجین | توبرہ | علیقہ | کھرلی | آخور |
| تھان | اصطبل علف | دلکی | یورغہ | پویہ | یورتمہ | ہرنا | قاش زین |
| ایڑی کا کانٹا | مہمیز | دمچی | کفل پوش | پھسنا | کفل | پوزی | فسار |
| کوتل گھوڑا | جنیبت | باگ | عنان | تسمہ | دوال | شکاربند | فتراک |
| گلے کی رسی | چلوک | اگاڑی | تانورہ | پچھاڑی | حدار | پاکھر | برگستوان |
| خوگیر | نمدزین | نمدہ | نماشبہ | گھوڑوں کا گلہ | ایلخی | گھوڑدوڑ | اسپ اندازی |
| گھوڑے کا اسباب | براق | سائیس | جلودار | گھوڑے کی ڈاک | چارپار | پیتہ | چرغ |
| کاٹھی | زین | گھوڑوں کا گلہ | خیل | بگھی | درشکہ | کھریرا | قشو |

### ترجمہ

ایک گھوڑا اور ہرن ایک ہی چراگاہ میں چرا کرتے تھے کسی بات پر نفاق ہو گیا
ہرن نے اپنے نکیلے سینگوں سے گھوڑے کو مار کر چراگاہ سے نکال دیا گھوڑے نے سوچا
تن تنہا اپنے مخالف پر غالب نہ آسکوں گا اس لیے انسان سے مدد کا طالب ہوا غرض
انسان نے گھوڑے کی اگاڑی پچھاڑی لگا تھان پر باندھ دیا۔ گھاس دانہ اسکا راتب
مقرر کیا اور اس سے سواری اور باربرداری کا کام لینے لگا اس وقت گھوڑے کو معلوم

ہوا کہ دشمنی اور نفاق کا نتیجہ یہ ہے کہ ہیں اس عیش و آزادی سے محروم ہو گیا جو چراگاہ میں مجکو حاصل تھی۔

رباعی

جب تک کہ سبق ملاپ کا یاد رہا — بستی میں ہر ایک شخص دل شاد رہا
جب غنک و حسد نے پھوٹ ہنپ والی — دونوں میں سے ایک بھی نہ آباد رہا

## مشق چہل و ششم (۴۶)

## اسباب زراعت

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ہال | ریسمان دراز | چرسہ | چرخ | رہٹ | دولاب | ٹنڈیاں | کوزہا |
| لاٹھ | بنبر | چوبچہ | نادوان | موری | مرداری | پھرکی | غلطک |
| گاؤ | ارغامچی | ہل | قلبہ | ہل کی ہتی | دستہ قلبہ | پھال | آہن قلبہ |
| دسانی | داس | کھرپا | بیرم | بھاوڑا | کلند | سہاگا | بزن۔ مالہ |
| گوبہ | سرگین | پیشاب | شاشہ | سینگنی | پیشاب بتقل | کھات | کود |
| ڈنگرا | سبد | ہری گھاس | گیاہ | سوکھی گھاس | جنبش کلہ | گٹھا | پشتارہ |
| چراگاہ | مرغزار | بیج | تخم | ڈھیلا | کلوخ | باڑ | خارچین خاربست |
| لمیلیات | خرمن | بنجر | خشکار | کھاری مٹی | زمین شور | کیاری | خیابان |
| تالی یا لی کھو | کاریزہ | فالیز | پالیز | ہالی | قلبہ زن | کسان | کشاورز |
| کھیت | کشت زار | کھیتی | کشت | ڈھینکلی | غلطک پانی | کنواں | چاہ |
| جوا | جفت | اگوبھیا | فلاحت | کالی | جامہ غوک | پیال | گیاہ سبز |

ترجمہ۔ زیتون نوشیروان نے ایک بڈھے کو دیکھا جو زیتون کا پودا لگاتا تھا کہا ایسے درخت لگانے سے کیا فائدہ ہیں کا پھل تو نہیں کھا سکتا اسنے جواب دیا کہ ہمارے

بزرگوں نے لگایا ہم نے کھایا - اب ہم لگاتے ہیں تاکہ آنے والے کھائیں زیتون
کی عمر دو ہزار برس کی ہوتی ہے - سکندر کے زمانہ کے درخت اب تک موجود ہیں
اس کا تیل جلایا جاتا ہے اس کی روشنی صاف اور عمدہ ہوتی ہے اس کے پھل
کو بھی زیتون کہتے ہیں - نواح شام میں ملتا ہے - اور متبرک سمجھا جاتا ہے
اس کی تعریف قرآن شریف میں بھی کی گئی ہے -

## مشق چہل و ہفتم (۴۷)

### چوپائے اور درندے

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| چوپایہ | دام - بہائم | درندہ | دد | لدو جانور | بارگیر | گھوڑی | مادیان |
| اونٹنی | ناقہ | سانڈنی | بختی | سانڈ | بقر | بھیڑ | میش |
| مینڈھا | قوچ قچقار | بکرا | تکہ | بھینس | گاؤمیش | بھبتا | ہبا موش |
| پلّا | تولا | گیدڑ | شغال | ساہا | خرگوش | کھونتی | پیز |
| ہاتھی | فیل | گدھا | خر - حمار | گائے | مادہ گاؤ | دنبہ | دنبہ |
| بکری | گوسفند نیز | خچر | استر | ٹٹو | یابو - الاغ | ہرن | آہو |
| بلّا | گربۂ نر | چیتا | یوز | بندر | بوزنہ | کالے منہ کا بندر | میمون |
| سور | خوک خنزیر | لومڑی | روباہ | بھیڑیا | گرگ | بارہ سنگا | گوزن |
| ریچھ | خرس | گینڈا | کرگدن | بجو | کفتار | بگڑ بجڑ | [illegible] |
| نیل گائے | قوطاش | کھر | سم | گھوس | خرموش | کیکڑا | خرچنگ |

### ترجمہ

کچلی بین نیش، خواب - سونڈ - خرطوم - گز - ذرع - جبڑا - منہ - ان مقامات

کو جہاں ہاتھی ملتا ہے۔ کجلی بن کہتے ہیں۔ ہاتھی کالپی کی سرحد پر ملتا ہے جس قدر مشرق کی طرف بڑھتے جاؤ اسی قدر بڑا اور زیادہ ملتا ہے۔ وہاں سے پکڑ کر لاتے ہیں یہ بڑے ڈیل ڈول کا ہوشیار جانور ہے جو کچھ کہیں سمجھتا اور جیسا بتائیں کرتا ہے جب بڑا ہوتا جاتا ہے بیچتے جاتے ہیں۔ جتنا بڑا اتنا ہی بڑھیا اور یہ بھی بتایا کہ بعض جزیروں میں دس گز کا ہاتھی ہوتا ہے۔ کھانا پینا سب کچھ سونڈ پر منحصر ہے اوپر کے جبڑے میں دو بڑے دانت ہوتے ہیں جن کو ہاتھی دانت کہتے ہیں۔ ہاتھی کے دانت کھانے کے اور دکھانے کے اور یہ ضرب المثل ہے۔

## مشقِ چہل و ہشتم (۴۸)

### پرندے

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پرندہ | طائر | مور | طاؤس | کبوتر | کبوتر حمام | چڑیا | گنجشک |
| بٹیر | بودنہ | چکور | کبک | گدھ | کرگس | چیل | غلیواز زغن |
| اُلو | بوم چغد | کوئل | بلبل ہند | کونج | کلنگ | بگلہ | بوتیمار غواص |
| تیتر | دُرّاج تیہو | بلبل | عندلیب ہزار | کوا | زاغ کلاغ | طوطا | طوطی |
| مینا | شارک | لم ڈھینگ | قاز | ابابیل | پرستوک | چکوا | سرخاب |
| چمگادڑ | شپرک | پپیہا | کبیتو | ہریل | سبزک | نیل کنٹھ | سبزک |
| تلیر | شاما | ہُدہُد | مرغ سلیمان | کھٹ بڑھئی | چرتنگ | بیٹ | بیخال |
| کٹھ پھوڑا | دُرّاغ | گھونسلا | آشیانہ | چونچ | منقار نول | تلخ پرندکا | پوپ |
| جانور کی | تماشنہ | پوٹا | حوصلہ | جوجھل | پیرن | چینڈول | چکاوک |
| (ٹوپی) | . | . | . | . | . | . | . |
| مرغ | خروس | ہما | استخوان خور | ممولا | صعوہ | پدڑا | شاما |

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| تیتری | پروانہ | نیولا | راسو | کھنکھجورا | ہزار پایہ | کالا سانپ | افعی |
| چھپکلی | چلپاسہ | بیر بہوٹی | عروسک | گلھری | موش خرما | چھچھوندر | موش کور |

ترجمہ:- چار مرغ خلیل - ان چار جانوروں سے مراد ہے جن کو حضرت ابراہیم نے ذبح کرنے کے بعد ٹکڑے ٹکڑے کرکے ہاون دستے میں خوب کوٹ کر پہاڑوں پر رکھدیا تھا اور وہ کبوتر - مرغ - کوّا اور مور تھے - پھر انکے سر ہاتھ پر رکھ کر آواز دی حکم خدا سے اُن کے اجزا الگ الگ ہوکر ان کے بدن درست ہوگئے اور اپنے اپنے سروں کی طرف دوڑنے لگے - چنانچہ قرآن شریف کے تیسرے پارے میں اسکا ذکر موجود ہے

حنانہ اس لکڑی کے ستون کو کہتے ہیں جس سے جناب رسول خدا ﷺ تکیہ لگا کر خطبہ پڑھا کرتے تھے ممبر مقرر ہونے کے بعد جب آپنے اس پر تکیہ لگانا چھوڑ دیا تو وہ آپکے فراق میں ایسا چلایا جس طرح چھوٹا بچہ ماں سے بچھڑنے پر چلاتا ہے علم لغت میں نوحہ کرنیوالی عورت کو حنانہ کہتے ہیں

## سبق چہل و نہم (۴۹)

## جانوران آبی و حشرات الارض

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| مچھلی | ماہی | مینڈک | غوک | کچھوا | سنگ پشت | مگرمچھ | نہنگ |
| گھڑیال | گریال | جونک | زلو | گمرمچھ | غیر آبی | کیکڑا | خرچنگ |
| اودبلاؤ | سگ لاہی | کیڑا | کرم | چیونٹی | مورچہ | دیمک | دیوچہ |
| سونڈ کیڑے | کدو دانہ | کیچوا | خراطین | ٹڈی | ملخ | جھینگر | زنجرہ |
| بھنبھیری | برقان | مکھا | خرمگس | بھڑ | زنبور | جالا | چینبر |
| مکڑی | عنکبوت | گوہ | سوسمار | چچڑی | ہزاد | تیتری | پروانہ |
| بیر بہوٹی | عروسک | پسو | برغوث | کھٹمل | ساس | جوں | شپش |
| لیکھ | بیضہ قمل | جگنو | شب تاب | ریشم کا کیڑا | پیلہ | کیڑے مکوڑے | حشرات الارض |

ترجمہ دشقی الفاظ: لالٹین، لالہ، چھتری - چوبدستی جگنو ایک کیڑا ہی جو شب
چراغ کے نام سے مشہور ہے اس کیڑے کا سر کھلا اور لالٹین کی طرح ہوتا ہی دکھو کھلا
خول دار مسافر رات کے وقت اس کی روشنی سے راستہ پاسکتا ہی - امریکہ میں لوگ چھتری
میں باندھ کر مشعل کی طرح اپنے ساتھ اٹھا لیتے ہیں یہ روشنی اس کے خول سے نکلتی ہی
رات کے وقت گھونسلوں کو ان کی بدولت روشن دیکھوگے - کیونکہ جانور ان کو پکڑ کر
چپٹا دیتے ہیں اور بعض اوقات تین تین، چار چار جگنو اکٹھے ہو آتے ہیں - وہ مشعل کی طرح
روشنی دیتے ہیں - یہانتک کہ اڑتی ہوئی چمگادڑوں کی آنکھیں ان کی روشنی سے
روشن ہو جاتی ہیں -

## مشق نمبر ۵۴

### زیورات مستورات و پوشاک و متعلقات

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| انگوٹھی | انگشتری خاتم | برقع | برقع | ستھن | شلوار | لہنگا | پیشواز |
| کرتی | محرم | انگیا | شاماکچہ | بلاق | بلاق | چھلا | کرتچہ |
| نگینہ | فیروزہ | بازوبند | بازوبند | لڑی | سلاک | جڑاؤ | مرصع |
| نگ کٹ کیا ہوا | ملمع کار | پھلیل | روغن بو | ابٹنا | غازہ | مہندی | حنا |
| ویسمہ | خضاب | کاجل | دودہ | سرمہ دانی | کحل | سلائی | میل سرمہ |
| مسی | صابون | سرمہ | طوطیا | سینچن | ستودن | مسی | سنون اسود |
| آرسی | آئینہ | کنگھی | شانہ | بلاک | قشقہ | پہنچی | دستینہ |
| تنمہ | حلقہ بینی | بالی | آویزہ | جھمکا | گوشوارہ | ہار | حمائل |
| پازیب | پازیب | چوڑیاں | پابرنجن | جھانجن | خلخال | کڑا | دست برنجن |
| کنگن | دستبرنجن | ہنسلی | طوق گلو | چمپاکلی | گردن بند | کھان | توبتافتہ |
| گاڑھا | سفت | ململ | شعف | نتھ | چلواری | کلابتوں | رشتۂ زر |

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| ٹسر | قزکتان | دریائی | دارائی | دھوپ چھاؤں | شب و روز | بری | حاچقی |
| باریلیٹ | توسیف | چکن | سوزنکار | گھونگٹ | نقاب | چادر پٹہ | ردا |
| اوڑھنی | معجر | سٹری کپڑا | کتانی | ازاربند | شلواربند | چھلا | موباف |
| جھومر | گلوبند | جوشن | بازوبند | | | | |

ترجمہ زیور لوگوں نے عورتوں کے واسطے تجویز کیا ہے اور ہمیل ہنسلی چمپاکلی اور جھومر داخل ہیں نہ کہ جسم کے تمام حصوں میں بھدے بھدے موٹے موٹے زیور پہنا دیے جائیں جیسا عورتوں کا تو کیا ذکر ہے ہندوستان میں بچوں کو زیور پہنانے کی بری رسم اس قدر رواج پا چکی ہے کہ مردوں میں ایک قسم کا زنانہ پن پیدا ہو گیا ہے اس سے مقصد یہ تھا کہ بچہ زیور پہنکر باہر جاتے ہوئے ڈرے۔ گھر میں چھپ رہا کرے۔ زیور چھینے گئے کا نام ہوا جو بچے لئے اور پھرنے میں بھی حارج ہے۔ یہی ہی نادیوں کا عقیدہ ہے کہ ہندوستان کی یہ درگت ہے۔ بعض صاحب کہا کرتے ہیں کہ روپیہ جمع کرنے کی یہ ترکیب اچھی ہے کہ ڈبہ چار پیرو ہاتھ میں ہوئے۔ پیچھے پاؤں میں زیور سے ڈلوا دیا مگر یہ نہیں سمجھتے کہ گھڑائی۔ بادھا ٹانکا اور کھوٹ ایسی باتیں ہیں کہ روپے کے آٹھ آنے رہ جاتے ہیں۔

## سبق پنجاہ و یکم (۵۱)

### پیشہ وران اور دوکاندار

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| حلوائی | قنّاد | بنیا | غلّہ فروش | سنار | زرگر | جڑیا | میناکار |
| گلبتہ | [illegible] | باورچی | طبّاخ آشپز | نانبائی | نانوا خبّاز | ماہی | خوردہ فروش |
| بزاز | پارچہ فروش | پنساری | دارو فروش | دھوبی | رختشو گازر | چھیپی | صبّاغ |
| تیلی | عصّار | سقّہ | آبکش | درزی | خیّاط | نیلی | روغن ساز |
| قصائی | قصّاب | لہار | آہنگر | ترکھان | نجّار درودگر | اونٹوان | ساربان شتربان |

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| خرادی | خراد | موچی | کفش دوز | بھنگی | گورکش | پنکھا قلی | بادکش |
| قلی | قلی مزدور | فراش | فراش | ٹھٹھیرا | مس گر | پنہاری | آردگر |
| دھنیا | نداف | پینجا | حلاج | کھل اپاڑ | جلاد | کھٹیک | دباغ |
| چمار | چرم ساز | راج | معمار | چکی رہا | آسیابان | چکی بنانیوالا | آسیاگر |
| چرکٹا | مہتر | مہاوت | فیلبان | سلاوٹ | سنگسار | بوٹ والا | چکمہ دوز |
| نائی | دلاک | جلد بنانیوالا | صحاف | بھاٹ | بادفروش | ڈوم | مطرب |
| ڈھاڑی | رامشگر | کسان | کشاورز | ہالی | قلبہ ران | جاٹ | روستائی |
| بہروپیا | صورت باز | باندری | حمال | مہر والا | حکاک | ڈبکیا | غوطہ زدن |
| گھسیارہ | کاہ فروش | کنجڑا | ترہ فروش | مہانا | ملاح ناخدا | کلال | بادہ فروش |
| تیراک | شناور آب باز | بھڑبھونجا | گلخن افروز | . | . | . | . |

ترجمہ :- کاوہ جس سے لوہار لوہا گرم کرتے ہیں اور دھونکتے ہیں اس کو فارسی والے کاوہ کہتے ہیں۔ ایران میں ضحاک نہایت جابر اور ظالم بادشاہ گذرا ہے اس کے دونوں کندھوں پر دو سانپ نکل آئے تھے جب ان کو کاٹ دیا گیا تو دوبارہ نکل آئے تب ایک حکیم نے یہ علاج بتایا کہ آدمی کا بھیجا قتل کرکے نکالا جائے اور روزانہ خوراک دیا جائے چنانچہ باری باری دو آدمی رعیت میں سے انتخاب ہوتے اور مارے جاتے جب یہ [illegible] بڑھ گیا تو ایک لوہار نے اپنی دھونکنی کو بانس پر ڈال کر بغاوت کا جھنڈا قایم کیا تمام رعایا اور فوج نے ساتھ دیا فریدوں کو لاکر بادشاہ بنایا اور ضحاک کو [illegible] قید کیا ایرانی اس جھنڈے کو نہایت مبارک جانتے ہیں اور درفش کاویانی کہلاتا تھا۔

## مشق پنجاہ و دوم (۵۲)

پیشہ وران اور دکاندار

بوسے والا بوریا باف خزانچی تحویلدار کمہار کوزہ گر چغل خور غمازی سخن چین

| اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی | اردو | فارسی |
|---|---|---|---|---|---|---|---|
| پنیاریا | تماک بنریک نشین | گدڑیا | نشان | چرواہا | چوپان | اہیر | گلہ بان |
| گوالیا | گاؤ بان | کوچوان | کالسکچی | گاڑیوان | ارابچی | لکڑہارا | ہیزم کش |
| پہرے والا | پاسبان | کوتوال | شحنہ | چائے والا | قہوچی | نمدے والا | نمدمال |
| چڑیمار | صیاد | سیر والا | سیّاح | مچھیرا | ماہی گیر | تصویر والا | مصور |
| فوٹو گرافر | عکاس | قلمزن | میمون باز | مداری | مہرہ باز | ایڈیٹر | مدیر |
| ہرکارہ | پیک | ایلچی | سفیر | سائیس | مہتر | نٹ | رسن باز |
| بھان متی | شعبدہ باز | بازیگر | معلق زن | بھانڈ | نقال | مسخرا | ظریف |
| قوال | خنیاگر | جواری | قمار باز | برہمن | زنار بند | پجاری | عابد |
| جوتشی | منجم | چور | دزد سارق | لیٹرا | راہزن | ٹھگ | قزاق |
| ڈاکو | غارت گر | جیب کترا | کیسہ بر | [illegible] | لولی | سلوتری | بیطار |
| فصد کھولنے والا | رگ زن | بھنگی والا | [illegible] کش | بھک منگا | دریوزہ گر | گھڑی ساز | ساعت ساز |
| [illegible] | درویش گیسو دار | سوداگر | بازارگان | جادوگر | ساحر | دلال | سمسار |
| نائن | مشاطہ | کٹنا | قرمساق | دائی | قابلہ | ڈاین | جگر خوارہ |
| پنواڑی | تنبولی | چھابڑی والا | بیلدار | موری والا | گلخن | خونچہ والا | خوانچہ فروش طوافی |
| . | . | . | . | . | . | . | |
| صیقلی گر | صیقل گر | ڈھنڈوریا | جارچی | پٹواری | محاسب دہ | انجنیر | مہندس |
| پادری | اسقف | ناؤ والا | قایقچی | لاٹ پادری | بطریق | بھنڈاری | یغمائی |

## ترجمہ

**مانی اور ارژنگ** :- ہندوستان میں قدیمی تاریخیں اس امر کو ظاہر کرتی ہیں کہ مصوری اور نقاشی کے ماہر اعلیٰ پایہ کے ہو گذرے ہیں۔ اکثر فارسی کی کتابوں میں مانی اور ارژنگ دو چینی مصوروں کا نام آتا ہے۔ ارژنگ ایسا نادرہ کار تھا کہ اس نے نبوت کا دعوےٰ کیا اور صنعت اور نقاشی کو اپنا معجزہ ٹھیرایا۔

